# صوبہ جموں کو کشمیر سے علیحدہ کرکے خود مختاری (اٹانومی) کا نعرہ بلند ہونے لگا۔

حسب وعدہ پنڈت پریم ناتھ ڈوگرہ جی کی رہا نہیں کئے گئے۔ جون ۱۹۴۹ء میں ایجی ٹیشن پھر شروع کی گئی۔ بقول پ
کے "جموں سے روا رکھی گئی نا انصافی" کو بھی شامل کیا گیا۔ یہ مطالبہ بھی ہونے لگا کہ ریاست جموں وکشمیر کا بھارت سے الحاق مکمل
ناقابل فسوخ قرار دیا جائے۔ پرجا پریشد کے با مقصد اور منصوبہ بند مطالبوں نے باضابطہ آندولن کی صورت اختیار کی۔ اور صوبہ
جموں میں جو شعلے بھڑک اٹھے تھے۔ ان کی شدت کو نئی دہلی میں فوراً محسوس کر لیا گیا۔ لیکن شری نہرو پردھان منتری و ہندوستان
کی اپیل کو ایجی ٹیشن کو بند کر دیا جائے۔ اس کا کوئی اثر نہ ہوا۔ عوام کا جوش و خروش بڑھنے لگا۔ سارے جموں میں مکمل ہڑتال آئے
دن ہونے لگی تھی اور ہزاروں کی تعداد میں باہر سے مسلح پولیس منگوا کر جگہ جگہ بٹھا دیا گیا۔ اس مسلح پولیس نے جموں شہر ہرائی منڈی،
رگھوناتھ بازار، دھونتھلی میں عوام پر بڑی بے دردی سے لاٹھی چارج اور گولیاں چلائیں۔ روزانہ جلسہ جلوس و ستیہ گرہ پر پرجا پریشد کے
ورکروں کو جیلوں میں بند کر دیا گیا۔ بانہال اور سرینگر کی جیلوں میں پریشدی ورکروں کا تانتا ہونے لگا۔ شیخ محمد عبداللہ سیاہ جھنڈوں والی
ایک جیپ میں سوار ہو کر جب بارہا عوام میں آئے تو وہ چھوٹے بچوں ہونے کی وجہ نے کوئی تقریر کرنے کی بجائے فرار ہوئے تھے۔ سارے جموں
میں انتظامیہ خود عوام کے ہاتھوں میں تھی۔ حکومت کے کارندے اپنے ہمراہ شہر و قصبوں میں آئے تا کہ وہ اس فتنہ عوامی فوج کی کمان
سنبھال سکیں جسکا خوفناک سیلاب ہر چیز کو طوفان کیطرح بہائے گیا ہے۔

اس اندولن میں بجلی کیطرح صوبہ جموں میں پھیل گیا۔ راشٹریہ سویم سیوک سنگھ کے کاریہ کرتاؤں ہر جگہ موجود تھے۔ سنگھ کے پرچارکوں کی
بھاری تعداد میں دیر نہ لگی۔ پرجا پریشد کا سندیش لوگ تک پہنچانے میں دیر نہ لگی۔ جموں کشمیر کے سنگھ چیف آرگنائیزر شری جگدیش
چندر ابرول اور شری بھگوت سروپ (۱۹۴۶ میں ہریانہ کے نواسی او۔ ٹی۔ سی ٹریننگ یافتہ کو سنگھ پرچارک) انہوں نے گاؤں گاؤں
اور قصبوں کی جگہ جگہ کی سنگھ شاکھائیں چل رہی تھیں۔ تحصیل اور ضلع کے ہیڈ کوارٹر پرچارک تھے۔ ریاسی کے شری رشی کمار کوشل جو سنگھ
پرچارک، کشتواڑ کے شری شو کمار شرما (جموں شہر نواسی) سنگھ پرچارک، ٹھاکر نتھا سنگھ (رام نگر نواسی) سنگھ پرچارک رام بن۔ ڈوڈہ،
بھدرواہ کے شری بلدیو راج سنگھ پرچارک، ادھمپور کے شری سنگھ پرچارک، کٹھوعہ کے شری دوار کا ناتھ سنگھ پرچارک سانبہ
شری جوگیندر پال سنگھ پرچارک، رنبیر سنگھ پورہ البیہ شری کنج لعل شرما سنگھ پرچارک (ہماچل پردیش کے منتری رہے) رنبیر سنگھ پورہ کے شری وید گرور (جموں نواسی)
شری ملکھراج اروڑا سنگھ پرچارک، تحصیل جموں کے شری ٹھاکر اچندر سنگھ سنگھ پرچارک اور شری شادی لعل شرما سنگھ پرچارک (آج پردیشی ٹرمارک نواسی)، اکھنور کے شری
سوم ناتھ آگرہ (کشمیر نواسی) سنگھ پرچارک، راجوری کے شری جگدیش چندر شرما (جموں نواسی) سنگھ پرچارک، نوشہرہ کے ٹھاکر سہدیو سنگھ سنگھ پرچارک،
ریاسی کے شری دویندر شاستری سنگھ پرچارک، ہیرانگر کے شری الشیر داس شاستری اور شری دیوکی نندن شرما ان دونوں سنگھ پرچارک،
تحصیل کٹھوعہ کے شری جگدیش سنگھ سنگھ پرچارک، ضلع کٹھوعہ کے شری رادھا کرشن انچارج سنگھ پرچارک، لا لیوبلی کے شری دیوکی پرشاد نکوشی
(کشمیر نواسی) بی۔ اے سنگھ پرچارک، بلاور کے چوہدری دھیان سنگھ اور ٹھاکر مسورن دیو سنگھ سلاتھیہ (گوڑہ سلاتھیاں سانبہ کے نواسی) سنگھ پرچارک ـــ
ٹھاکر دھیان سنگھ سلاتھیہ (گوڑہ سلاتھیاں نواسی) سنگھ پرچارک، رام نگر کے شری ہنسراج (ایڈوکیٹ) سنگھ پرچارک جنہوں نے محنت اور جانفشانی
کی وجہ سے پرجا پریشد کو فائدہ ہو رہا تھا۔ آخر کار پرجا پریشد کے انڈر گراؤنڈ چوہدری جگر سنگھ جو ضلع کٹھوعہ کے انچارج آندولن کا اہم رول ادا کیا تھا۔

لالہ روپ چند نندہ پردھان پرجا پریشد جب جیل میں ان کے خلاف مقدمہ جج نے انہیں 13 ماہ قید اور پانچ صد روپے جرمانے کی سزا
سنائی گئی۔ اس سے گھبرا کر انہوں نے تحریری طور پر حکومت سے معافی نامہ ارسال کیا۔ حکومت کے اس عمل سے لالہ روپ چند کو رہا کر دیا گیا۔ پرجا پریشد
کی ساکھ کو شدید دھکا لگا۔ پردھان پرجا پریشد کے فرزند شری مادھو لعل نندہ ان دنوں بی۔ اے تعلیم حاصل کر رہے تھے۔ اپنے پتا کو دماغی کیفیت
کیسی رہی ہو تو شری مادھو نندہ نے اپنے کرتویہ (فرض) اور موہ کے درمیان پیدا شدہ الجھن کو زبردست معافی نامہ کی مذمت کر دی۔ دلی
کیفیت کو سمجھتے ہوئے مخاطب کرتے ہوئے اپنے پتا جی کو کہا ـــــ "آپ یہ چوڑیاں پہن کر ان عالیشان بلڈنگ میں رہو اور مجھے تلوار دو۔
میں محل میں میدان جنگ میں لڑنے جاؤں گا۔"

شری مادھو لعل نندہ نے ہری سینما (رگھوناتھ بازار) کے سامنے دفعہ 144 کے خلاف ورزی کر ستیہ گرہ میں گرفتاری دی۔ سٹی تھانہ
جموں میں رکھا گیا۔ رات کو حوالات سے نکال کر شدید مار پیٹ کیا گیا تا کہ وہ معافی نامہ تحریر کر دیں۔ لیکن وہ بھی ٹس سے مس نہیں ہوا۔ پولیس
نے ملزم (مادھو نندہ) کو خانہ تلاشی، ولدیت وغیرہ بتلانے پر کچھ تکرار ہو گیا۔ شری نندہ کے پتا کا نام پنڈت پریم ناتھ ڈوگرہ ہے۔ پولیس نے
انہیں کہا جبکہ اصلی نام لالہ روپ چند نندہ ہے۔ اس پر اصرار کرتے ہوئے شری مادھو لعل نندہ نے کہا کہ "غداری کا نام مت لو۔ جس نے معافی نامہ
کو رہائی جس نے ڈوگرہ قوم کو دھوکا دیا ہے۔ وہ میرا باپ نہیں ہو سکتا ہے"

اس اندولن میں صوبہ جموں کو کشمیر سے علیحدہ کرکے خود مختاری (اٹانومی) کا نعرہ بلند ہونے لگا۔ اور اس کے ساتھ شری بلراج مدھوک نے نیشنل
کانفرنس کے پرستاؤ کے ذریعہ مطالبہ کیا کہ رائے شماری کے ذریعہ جموں کشمیر کا فیصلہ کیا جائے۔ انہوں نے کہا کہ اگر رائے شماری ہونا ہے تو زونل رائے
شماری کا مطالبہ دہرایا تھا۔ ایجی ٹیشن 1949 کے دوران رشی کمار کوشل، پریم ساگر شرما اور یشپال بھسین نے نمایاں کردار ادا کیا۔ شری
یشپال بھسین نے ایک مضمون رقمطراز محررہ 23 اپریل 1984 اخبار "کشمیر ٹائمز" کا ملاحظہ فرمائیے ـــــ

"Prof. Balraj Madhok, backed by R.S.S. leadership formulated a device for Constituting a Jammu based political Organisation which would demand zonal plebiscite, since the holding of plebiscite for the future of Kashmir, at that time, was Considered to be a certainity. But the regional aspirations of Jammu and urge for its identity was not lost sight of. Since the second demand of the Praja Parishad was provincial autonomy. The first agitation of Praja Parishad held in 1949, was fought on these two demands. I had the privilage to be the first volunteer of Praja Parishad to Court arresting the twin slogan of demand for zonal plebiscite & provisional autonomy. Though not fully knowing the significance of these demands, being still in my schooling ...... Under the pressure of Kashmiri Pandit Lobby in the Praja Parishad, the second demand of the Party for provincial autonomy for Jammu, obviously aiming at getting Jammu rid of Kashmiri domination, was also given up."

سورگیہ ڈاکٹر شاما پرشاد مکرجی نے جموں اٹانومی کی حمایت کرتے ہوئے شری نہرو اور شیخ عبداللہ کو اسے ماننے کا مشورہ کیا تھا۔ آپ نے اپنی
چٹھی محررہ 17 فروری 1953 میں لکھا تھا کہ جموں۔ لداخ اور کشمیر کے مسئلہ کا حل ہو سکتا ہے۔ ملاحظہ فرمائیے ـــــ

"طرفین اعلان کریں کہ ریاست جموں و کشمیر کی ایکتا برقرار رکھی جائے گی اور خود مختاری (اٹانومی) کا اصول مجموعی طور پر صوبہ جموں
پر لاگو ہوگا۔ لداخ اور وادی کشمیر کو خود مختاری حاصل ہوگی۔۔۔۔ اگر مسئلہ کو حل کرنے کے سلسلہ میں تھوڑا بہت اتفاق رائے پیدا
ہو جائے تو پنڈت پریم ناتھ ڈوگرہ سے بات چیت شروع کی جائے کیونکہ وہی اس بارہ میں قطعی فیصلہ کر سکتے ہیں۔۔۔ مجھے یقین ہے کہ پنڈت پریم ناتھ
ڈوگرہ اور دیگر ساتھی کوئی اڑچن پیدا نہیں کرینگے۔ اور سازگار فضا پیدا کرنے کیلئے ہر ممکن تعاون کرینگے"

# پروفیسر شکتی شرما جموں ڈیلی گیشن پنڈت نہرو سے ملاقات اور آندولن کا خاتمہ

**اس ستیہ گرہ میں جموں کی مہلاؤں نے بہت سہیوگ دیا تھا۔** مہلاؤں میں شریمتی پروفیسر شکتی شرما (ان کی پتنی شری شیام لعل شرما منگھ کے چیف آرگنائیزر) شریمتی پاروتی، راجکماری بملا ڈوگرہ (شری چندر و رام ڈوگرہ کی بیٹی)، شریمتی سوشیلا شرما (شری مکھن لعل ایما کی پتنی)، شریمتی پریتم دئی (شری نارائن داس کی ماتا) ریاسی والی ماتا (شری وید وتر پردھان سٹوڈنٹس ایسوسی ایشن جموں)، شریمتی سوشیلا چوہان (شری وید پرکاش چوہان کی ماتا)، شریمتی سہاگ رانی گپتا کا نمایاں کردار رہا تھا۔ کبھی کبھی کچھ ایسی گھٹنائیں ہو جاتی ہیں۔ ایک بار استریوں نے جلوس نکالا ہوا تھا۔ جموں شہر کے چوک رگھوناتھ بازار میں پولیس نے جلوس کو گھیرا ڈال کر کافی دیر تک روکے رکھا۔ اچانک ماتا پاروتی، سوشیلا چوہان اور سہاگ رانی نے پُرجوش نعرے "بھارت ماتا کی جے ہو" بلند ہونے لگے۔ مشہور ہو گیا کہ ان میں ماتا کا پرویش ہو گیا ہے۔ ماتا پاروتی نے وچتر سی آوازیں نکال رہی تھی۔ عورتوں نے "جے ماتا کی جے ماتا کی" اس منظر کو دیکھ کر پولس گھبرا کر بھاگ کھڑی ہوئی۔ عورتیں جلوس ہٹانے تک نعرے لگاتی ہوئی تھیں۔ جنتا کو کافی جوش خروش تھا۔

ماتا پاروتی اور ان کی ساتھیوں کو روزانہ پربھات پھیری گلی گلی، محلہ محلہ اور نعرے "پنڈت ڈوگرہ جی کو رہا کریں" "بے انصافی نہیں چلے گی۔ گاؤں گاؤں اور قصبوں میں بھی پربھات پھیریاں ہونے لگیں۔ اور یہ آندولن دن بدن بڑھتا گیا۔

جموں اور کشمیر کی جیلوں میں قید کئے ہوئے ستیہ گرہیوں سے بھری ہوئی ہیں۔ پروفیسر شکتی شرما ان کے بھائی پتنجل دیو شرما اور شریمتی سوشیلا شرما دہلی جا پہنچی۔ وہاں پروفیسر بلراج مدھوک جی کی یوجنا انوسار بہت سے ممبران پارلیمنٹ اور ممبر راجیہ سبھا سے ملے۔ بڑی حیرانی کی بات یہ ہے کہ سبھی یہ سوال کرتے تھے کہ تم لوگوں نے جموں میں مسلمانوں (کشمیری کو نج بانوں) کو قتل کیا ہے؟ یہ بات غلط مگر یہیں شیخ عبداللہ کے پرچار پھیلا گیا تھا۔ پہلے تو پنڈت نہرو جموں والوں سے ملنے تک بھی تیار نہیں تھے۔ یوں تو اکتوبر 1947 سے ہی ریاست میں لاقانونیت کا دور دورہ شروع ہوا تھا۔ میرپور سے تقریباً 15 میل دور علی بیگ کے مقام پر ریفیوجی کیمپ جس میں ہزاروں ہندوؤں جن کو یقین دلایا کہ جلد ہی ان کو بھارت بھیج دیا جائے گا۔ وعدہ کیا تھا اور جو قتل کر دیئے گئے تھے۔ کوٹلی، بھمبر، راجوری اور پونچھ وغیرہ ہزاروں بیگناہ ہندو مرد، عورت اور معصوم بچوں کا خون کس نے کیا؟ ــــ تصویر کا دوسرا رخ کہ قبائلی حملے کے ساتھ ساتھ ہی شیخ عبداللہ کی حکومت کو جس پیچیدہ سنگین صورت حال سے دو چار ہونا پڑا۔ وہ تھا ان ہندوؤں و سکھوں شرنارتھیوں کا مسئلہ جو مظفرآباد، چناری، بارہ مولہ، بڈگام سے قبائلیوں کے خوف و دہشت سے جان بچانے کی خاطر جوق در جوق سرینگر آنے لگے۔ لیکن سرکار کا بندوبست نہ کیا گیا۔ تمابش گراؤنڈ کیمپ کھولا اور انہیں یقین دلایا کہ جونہی ٹرانسپورٹ کا انتظام ہو گا۔ تانگوں کا دستہ تیار کیا جائے جو ان شرنارتھیوں کو جموں لے جائے گا۔ یہ قافلہ جموں اپنی منزل مقصود کو پہنچا۔ جلتی آگ کا تیل کا کام کیا۔ نگروٹہ کے مقام پر قتل کئے گئے۔ غرضیکہ ــــ "اتنی سی بات تھی جسے افسانہ کر دیا" ــــ چند لوگوں نے یہ حادثہ لیکن جموں کے عوام کے متعلق کیا رائے قائم کی تھی اس کی شرم شرمندگی سے ہمارے دل پر گہرا اثر ہوا۔ لیکن شیخ صاحب میں اتنی طاقت نہیں آئی کہ سارے جموں کے چوراہے میں کھڑا کر کے پنڈت پریم ناتھ ڈوگرہ کے سر تن سے جدا کر دیں لیکن وہ ایک اور طریقہ پر چل رہے تھے۔ اس طریقہ کا نام ہے ڈپلومیسی۔ آپ ایسے حالات پیدا کر رہے ہیں کہ ایک پریم ڈوگرہ نہیں سولہ کے سولہ لاکھ ہندو توی میں چھلانگ لگانے پر مجبور ہو جائیں۔ لیکن جموں والوں کو بھی یہ گلہ ہے کہ چند ممبر پارلیمنٹ سے انہیں کافی ہمدردی نہیں ملی۔ ممبران پارلیمنٹ اور دانشوروں سے ملاقاتوں کے دوران ان کی بات سن کر پارلیمنٹ میں آواز اٹھائی کے نام ڈاکٹر شیاما پرشاد مکرجی (ان دنوں کانگرس حکومت میں انڈسٹری منسٹر تھے)، پنڈت مولی چندر شرما، ایم ایم چٹو پادھیائے، گنفنڈ بلکر، ڈاکٹر رگھو ویرا، ایچ ایچ سے کلیبہ، کے ایم منشی ہیں۔ جب پارلیمنٹ میں اچھا خوشگوار ماحول اور جموں کے صحیح حالات سے باخبر ان لوگوں کو پتہ چلا تب شری نہرو پردھان منتری نے ایک بہتر ملکر دستی ہی خط پروفیسر شکتی کو دیا تھا جو بخشی غلام محمد ڈپٹی وزیر اعظم کو آکر دیا گیا اور ستیہ گرہ ستمبر 1949 میں سماپت ہوئی بغیر کسی شرط پر ستیہ گرہیوں کو فوراً رہا کیا گیا۔

ستیہ گرہ آندولن تقریباً آٹھ ماہ تک جاری رہی جس میں چھ سو ستیہ گرہیوں گرفتار ہوئے۔ اس ستیہ گرہ کے مطالبات یہ رہی کہ پریس اور پلیٹ فارم کو آزادی ملی۔ پرجا پریشد کو ایک راج نیتک پارٹی مانا گیا۔

اس آندولن کے دوران سرو شری رشی کمار کوشل، شوچرن گپتا، دیا کرشن کوتوال، رام ناتھ بگوترہ ایڈوکیٹ، رادھا کرشن شرما، ٹھاکر بلدیو سنگھ جسروٹیہ ایڈوکیٹ، نرسنگداس شرما، مہاشہ یش پال، لیس پال بھسین، شیام لعل شرما، کلدیپ راج گپتا، تلک راج شرما ایڈوکیٹ، پریم ساگر شرما، وئید وشنو دت، چوہدری چگر سنگھ، امرناتھ گپتا، چمن لعل گپتا، بھگوت سروپ، راجیندر سنگھ، سہدیو سنگھ سورن دلیو سنگھ سلاتھیہ، دھیان سنگھ سلاتھیہ۔ مکھن لعل ایما۔ اوتکار ناتھ کاک، ذیلدار ٹھاکر رنجیت سنگھ، چندر رام ڈوگرہ، اوم پرکاش مینگی، درگا داس ورما، وید گرووڑ، لدرمتی سانگرا، شوکمار شرما، پنڈت دیوکی پرشاد تکوشی، ہنس راج ایڈوکیٹ، حکیم ہری رام، پرسرام پنچال، چوہدری دھیان سنگھ، مہیش شرما، ماسٹر امرت ساگر، ٹھاکر سیوا رام پرہار، سوامی راج کوتوال ایڈوکیٹ، وست ناتھ جوگی۔ کرپا رام کوتوال، میگھ راج بالی، ٹھاکر ہری سنگھ، تلک راج پنڈو، وید متر، وید پرکاش چوہان، مالک چند بانٹیہ، دوبندو شاستری جگدیش چندر شاستری، ہیم راج پجاری، رام ناتھ منہاس، آتما رام شرما، مکھن لعل اروڑہ، گوپال داس سچر، سریندر موہن، چھجو رام کھجوریہ۔ موہن لعل گپتا۔ ستیہ پال گلاٹی، امرناتھ ملہوترا، روپ لال دویترا، آچاریہ رشی کیش، گوری شنکر وئید کے مشہور کاریہ کرتاؤں کو ابھر آئے

اس تحریک کے دوران شری رشی کمار کوشل نے ریاسی، ادھمپور، کٹھوعہ، سرینگر اور جموں سینٹرل جیل میں آٹھ ماہ قید ڈالی تھی۔ شری کوشل، یش پال بھسین، پریم ساگر نے نمایاں ادا کر کے جموں کے سیاسی آسمان پر شری کوشل جی نشست مخصوص کر لی مہ برس رہا برس تک ودیا بھی اسمبلی سے منتخب ہو کر پرلیشدی سوچ و چار سیاست کے گوہر بکھیرتے رہے۔ ریاسی اسمبلی میں ان کے ابھارے ہوئے نقطوں کو بڑی توجہ سے سنا جاتا تھا۔ عضب کے شعلہ بیان بہترین تقریر (ORATOR)، ادب اور سیاستدان ہیں۔

آخر میں اس آندولن کے دوران بھارت کے متعدد اپوزیشن جماعتیں خاص کر ہندو مہاسبھا نے جہاں شیخ محمد عبداللہ پر کڑی نکتہ چینی کے وہاں اور ان کے علاوہ غیر ریاسی سیوم سیوکوں اور دو پارٹیوں کے جتھے بھیجنے کے عمل خاص آگے آگے کی۔ ان جماعتوں نے دہلی، امرتسر، جالندھر، گورداسپور، پٹھانکوٹ وغیرہ میں گرفتاریاں دی تھیں۔ جب ستیہ گرہ کے سماپت پر جیلوں سے رہا ہوئے۔

26 اکتوبر 1949 میں پنڈت پریم ناتھ جی ڈوگرہ باعزت رہا ہو کر سینٹرل جیل سرینگر سے جموں آئے۔ جموں میں شاندار سواگت، شہر کو جھنڈیوں کو سجا کر انہیں اپنے کوٹھی گاہ تشریف آئے۔ پرجا پریشد کی جنرل کونسل کی پہلی میٹنگ میں پنڈت پریم جی ڈوگرہ پردھان منتخب ہوئے اور شری درگا داس ورما بطور جنرل سیکریٹری قرار پائے۔

مہاراجہ ہری سنگھ نے شری نہرو کے دباؤ پر 9 جون 1949 کو ریاست جموں کشمیر کی باگ ڈور یوراج کرن سنگھ حوالہ کر کے جلاوطن بمبئی چلے گئے۔ اور پھر کبھی بھی جموں میں نہیں آئے۔ 16 جون 1949 میں شیخ عبداللہ، مولانا مسعودی، مرزا افضل بیگ اور ایم۔ آر بیگ نے بھارت کے آئین ساز اسمبلی میں شامل ہوئے۔ وہاں شری نہرو جی سے سازش کر کے دفعہ 370 کی داستان پیش کر رہا ہوں۔ ملاحظہ فرمائیے

# دفعہ 370 کو کیسے شامل ہوئی۔ جب سردار پٹیل نے کہا تھا "جواہر لال نہرو روئے گا"

یہی وہ مقام ہے جہاں کشمیر کا سیدھا سادہ اور آسان مسئلہ رائے شماری بین الاقوامی (سیکورٹی کونسل) سیاسی اکھاڑے میں پہنچ کر دنیا کے بڑے بڑے ممالک کیلئے شطرنج کے کھیل کا کام دینے لگے۔ اس مسئلے کے پس منظر میں اپنے مفادات شیخ عبداللہ نے کشمیر اسمبلی کی رچنا میں الجھا دیا۔ وادی کشمیر کے جرنلسٹ شبنم قیوم نے ایک مضمون شائع کیا کہ " دستاویز الحاق کی تصدیق و تائید سے کرائے جانے کی بجائے کشمیر اسمبلی کے ذریعہ کرنے کا گر (چھل کپٹ) چور دروازہ شیخ محمد عبداللہ نے ہی جواہر لال نہرو کو سکھایا تھا۔ ان کا خدشہ تھا کہ اگر رائے شماری پر عملی جامہ اپنایا گیا تو ریاست کی مسلم اکثریت پاکستان کے حق میں فیصلہ دے گی۔ ..... 7 اپریل 1951 میں شیخ محمد عبداللہ کو ہی الحاق کے بارے میں لوگوں کی رائے شماری کا ترک (نامنظور) کر دیا تھا۔" (جموں و کشمیر نیشنل کانفرنس کا ترجمان اخبار روزنامہ "نوائے صبح" 20 جون 1986ء)

بھارت کے پہلے پردھان منتری جواہر لعل نہرو کے قریبی دوست شیخ محمد عبداللہ کو ہر قیمت پر خوش رکھنا چاہتے تھے۔ انہوں نے شیخ عبداللہ کو مرکزی قانون منتری ڈاکٹر بی۔ آر۔ امبیڈکر کو بھیجا اور آئین کی دفعہ جو کشمیر کیلئے مناسب خصوصی درجہ کو مرتب کروا دیں۔ شیخ عبداللہ کی بات چیت اس معاملہ میں کرتے ہوئے شری ڈاکٹر امبیڈکر واضح طور پر کے الفاظ تھے

"You want that the responsibility of the Kashmir defence etc. of Kashmir should remain the headache of India, but the Indian Parliament should have no Control over that State. I am the Minister of Law of India I have to protect the interests of India. So I cannot accept such proposal"

جب ڈاکٹر امبیڈکر کو یہ پرستاؤ کو انکار کرنے کے بعد شیخ عبداللہ نے پھر شری نہرو جی کو دباؤ ڈالا۔ جلد ہی پنڈت جی نے گوپالا سوامی آئینگر کو بغیر کوئی محکمہ سونپے کیبنٹ میں شامل کر لیا۔ تاکہ وہ کشمیر سے متعلقہ پالیسی کا چارج لے سکیں۔ سردار پٹیل سے اس بارے کوئی مشورہ نہیں کیا گیا۔ چونکہ اس سے ان کی ذمہ داریوں کی سیدھے طور پر خلاف ورزی ہوتی تھی۔ آئینگر نے پنڈت نہرو جی کی ہدایات پر عمل کرنا شروع کر دیا۔ سردار پٹیل جی آگ بگولہ ہو گئے اور انہوں نے استعفیٰ (RESIGN) دے دیا۔ معاملہ جلد ہی مہاتما گاندھی کی جھولی میں تھا۔ لیکن دیش کے مفاد کے خاطر سردار جی کو ماننا پڑا۔

پتہ چلتا ہے کہ پنڈت نہرو جی نے اس دفعہ کے ڈرافٹ کو شیخ عبداللہ کے ساتھ تبادلہ خیالات کر کے قطعی شکل دی تھی۔ سردار کو اعتماد میں نہیں لیا گیا۔ جو ڈرافٹ طے ہوا۔ آئینگر کو پنڈت جی یہ ڈرافٹ پاس کرا لینے کی ہدایت دے کر بدیش چلے گئے۔

کانگریس پارٹی میں ایک طاقتور گروپ (سردار پٹیل کے حامیوں) ان لوگوں کا تھا جو آئندہ پارلیمنٹ کے ممبران کے طور پر جموں و کشمیر ریاست اور دوسرے صوبوں کے درمیان بھید بھاؤ کے کسی بھی سجھاؤ کو ٹیڑھی نگاہ سے دیکھتے اور جموں کشمیر کو خصوصی درجہ کے لئے تیار نہ تھے۔ سردار پٹیل خود بھی پوری طرح اس رائے سے مطمئن تھے۔

سردار پٹیل کے تب کے پرائیویٹ سیکریٹری وی شنکر کی کہانی کے پیچھے پیچھے کہ پس منظر تھا ——

جب کانگریس پارٹی میں کشمیر معاملہ میں ڈرافٹ پرستاؤ پیش کیا۔ شنکر کے مطابق "پرستاؤ کو خود" چاروں طرف سے بھاری مخالفت کے طوفان کا سامنا کرنا پڑا اور مولانا ابوالکلام آزاد کی حمایت کے ساتھ ساتھ گوپال سوامی آئینگر بچاؤ میں بالکل اکیلے پڑ گئے تھے۔ گوپال سوامی آئینگر اور ان کے پرستاؤ کی پارٹی نے دھجیاں اڑا دیں۔"

پنڈت نہرو نے اس معاملہ میں مداخلت ہونے پڑی۔ آخر میں پنڈت جی کی اپیل اور اصرار (PERSISTANCE) پر سردار پٹیل جی کے اس کشمیر پرستاؤ ان پر ڈال دی گئی۔ جس چیز کے سردار صاف طور پر خلاف تھے۔ انہوں نے کہا تھا کہ "جواہر لعل نہرو روئے گا" دوسروں کے سامنے سردار زیادہ صاف گوئی (نیک و صاف) اور ہمیشہ کی طرح دور اندیش (FAR SIGHTED) تھے

1949ء کے نومبر میں آئین کی دفعہ شری سردار پٹیل کی روپ ریکھا کر رہے تھے۔ آئینگر نے ڈرافٹ A-206 بدل دیا اور سردار نے تبدیلی کی بات بنائی تھی۔ آئین کے حصوں کی ایک ایک دھارا کر کے کشمیر میں توسیع (EXTENSION) کرنے کی سہولیت آمیز ترکیب ہے۔ دور اندیشی کی بنا پر دفعہ 370 کی کلاز (1)(d) نتیجہ کے طور پر۔ کنجی جیسے "ماسٹر اسٹروک" جا نکیہ نیتی کو دفعہ 370 کے تحت صدر جمہوریہ (راشٹر پتی) بھارت ریاستی حکومت کی رضامندی کے ساتھ آئین ہند کی دفعات (PROVISIONS) کا لاگو کرنے کا حکم دے سکتا ہے۔

جب 22 نومبر 1949 کو آئین ساز اسمبلی بھارت کے دوران مرکزی کشمیر امور کے منتری گوپال سوامی آئینگر کو دفعہ 370 کی وضاحت (CLARIFICATION) کرتے ہوا کہا کہ جموں و کشمیر آئین ساز اسمبلی کی قائم کرے گی۔ تاوقتیکہ ایسا ہو جائے درمیانی مدت کے لئے آئین ہند میں عارضی انتظام (TRANSITIONAL) حاصل کرنا لازمی ہے۔ اور انہوں نے کہا ——

" Article 370 was an interirm (درمیانی وقفہ) arrangement, not a parmanent feature. ONCE THE CONSTITUENT ASSEBLY MEETS AND TAKES DECISION ON BOTH ISSUES, i.e., CONSTITUTION OF THE STATE AND RANGED OF FEDRAL JURISDICTION OVER THE STATE. PRESEDENT MAY THEREAFTER RECOMENDATION OF THE STATE CONSTITUENT ASSEMBLY ISSUE AN ORDER THAT THE ARTICLE WILL CEASE TO OPERATE OR HAVE ANY EFFECT OR MAY MODIFY IT."

آئین ساز اسمبلی کے ممبران جو نشش و پنج ہچکچاہٹ کے ساتھ بدقسمتی دفعہ 370 کو پاس کر دیا۔ اس سے ریاست جموں و کشمیر کو خصوصی درجہ حاصل —— منہ سے رام رام بغل میں چھری۔ نیم حکیم خطرۂ جان

A little knowlege is a dangerous Things.

# دفعہ 370 کو بکھرنا (EROSION) کو خود شیخ محمد عبداللہ کی روایت شروعات

مشہور ماہر آئین ڈاکٹر زرگادرس باسو نے بھارت کے آئین دفعہ 370 کے بارے میں کہا ہے کہ۔

"The Provision of this fatal Article in the Constitution has not been made under any pressure, Compulsion or legal obligation, but simply for the sake of providing a political appeasement."

26 نومبر 1949 میں آئین ہند کا مسودہ کو ترتیب کیا۔ جموں کشمیر ریاست کو دھارا 370 اور دھارا I کا ابتدائی فارم (ORIGIONAL FORM) پیش کیا۔ اس دھارا کو سبب بہت سارے مسائل ابھرنے لگے۔ ان ریاستی خود مختار اور اپنے ذرائع (RESOURCES) نہیں ہیں۔ ان میں ترقیاتی یا پسماندہ پلان اور لوکل ترقیاتی کے اخراجات اپنے مرکزی سرکار پر انحصار DEDENDENCE رکھتی ہیں۔ اگر ترقیاتی کام کیلئے اور دوسرے کو نہیں کر پاتی ہیں۔ ان کی نہایت کمزور آرتھک (اقتصادی) کی بنیاد پر پیش نظر جو ریاست کی خود مختیاری نہ تو ہے۔ اور نہ ہی قابل قبول ہے۔

شیخ محمد عبداللہ ریاستی وزیراعظم نے صورت حالات موقعہ کی نزاکت کو بھانپنے کو محسوس ہونے لگا کہ جب آئین ہند کی مزید دفعات ریاست پر توسیع کی تجویز کے بارے میں مرکزی حکومت نے ریاستی حکومت کے ساتھ تبادلہ کیا گیا اسی وقت شیخ محمد عبداللہ نے اس تبادلہ خیال کے نتیجے میں دونوں حکومتوں کے درمیان ایک مفاہمت (سمجھوتہ) طے ہوئی۔ اس سلسلہ میں 26 جنوری 1950 کو آئین ہند کو لاگو ہونے پر اور اسی دن کو بھارت کے راشٹرپتی (پریذیڈنٹ) کا پہلا حکم 1950 کے الفاظ ——

"President of India issued the Constitution (Applicable to Jammu and Kashmir) Order 1950 (January), a number of provisions -- 235, 238, 245, 254, 366, 370 and 385 incorporated."

نیشنل کانفرنس کے ممتاز لیڈر مولانا محمد سعید مسعودی نے کہا کہ --- آئین ہند کے دفعہ 370 کے علاوہ مزید دفعات کو توسیع (EXTEND) جو کشمیر کا تحفہ سونے کی زنجیروں کو باندھ دیا ہے ——— خود شیخ محمد عبداللہ نے دفعہ کو ابتدائی فارم (ORIGINAL FORM) کو نظر انداز کرتے جو بکھرنا (EROSION) کا سلسلہ کی شروعات کر دی ہے۔ اور اسی روایات کو جاری کرتے ان کی کشمیر اسمبلی نے 6 فروری 1954 نے مہاراجہ ہری سنگھ نے الحاق کی تصدیق کر دی اور اس تصدیق کا معاملہ مکمل طور پر طے ہو گیا۔ بھارت کے راشٹرپتی (پریذیڈنٹ) نے ایک اور حکم کو یکم اکتوبر 1954 آئین ہند کی مزید دفعات کا لاگو ریاست پر کیا گیا۔ مختصراً آج جو صورت حال ہے اس کی دفاع، امور خارجہ اور مواصلات کے علاوہ ریاست جموں وکشمیر بہت ساری دفعات کا لاگو ہو چکا ہے۔ دفعہ 356 (ایمرجنسی) اور سپریم کورٹ، انتخابی کمیشن اور کمپٹرولر اور آڈیٹر جنرل کا دائرہ اختیار حاصل ہے۔ آئین ہند جموں وکشمیر کے دوران 1966 الگ طور پر ترمیم کے (AMENDMENT) کر کے صدر ریاست کے عہدہ نام بدل کر گورنر اور وزیراعظم کا چیف منسٹر کر دیا گیا ——— مضبوط (پکا) ہو گیا۔ مگر دفاع امور خارجہ اور مواصلات کے بارے میں کشمیر آئین کو پارلیمنٹ کے اختیارات (دفعہ 5) کو لچکدار رکھا گیا۔ صدر (راشٹرپتی) ریاستی حکومت کی رضامندی کے ساتھ آئین ہند کی دفعات کا لاگو ریاست میں کر سکتے ہیں۔

ڈاکٹر فاروق عبداللہ سابق چیف منسٹر کو کشمیر خود مختاری اور 1953 سے پہلے کے درجے کی مانگ کرتے دانشوروں اس کی بات کو بہت طول دیتے ہیں کہ جموں وکشمیر کے موجودہ آئین کی دفعہ 147 کے ذریعہ ایسا ہو جاسکتی ہے۔ اور وہ ہے دفعہ 3 جو ہدایت کرتی ہے کہ جموں وکشمیر پراونس بھارتیہ یونین کا اٹوٹ حصہ ہے۔ دفعہ 147 کا حوالہ کیجئے ———

AMENDMENT OF THE CONSTITUTION.—— An amendment of the Constitution ------ Provided further that no Bill or Amendment seeking to make any change — (a) this section (b) the provisions of sections 3 and 5: or (c) the provisions of the Constitution of India as applicable in relation to the State: shall be introduced or moved in either House of the Legislature"

سب سے بنیادی بات کو لیجئے قومی ترنگا پرچم کو ہمارے دانشوروں کو یاد ہے 1953 سے پہلے کی حالت کیا تھی۔ پرجا پریشد نے عظیم آندولن 1952-53 کی شروعات میں 13 دلیش بھگت ویروں سے شہید مار دیئے تھے۔ چھمب، ہیرانگر، جوڑیاں، سندربنی اور رام بن ان کا جرم؟ وہ ترنگا جھنڈے کو لہرانے کی کوشش کر رہے تھے۔ کیا ہم بحال کرنا چاہتے ہیں؟

ڈاکٹر فاروق نے دفعہ 370 کی رو سے ابتدائی فارم (TO ITS PRESTINE ORIGINAL FORM) کو بحال کرنا چاہتے ہیں (مسٹر فیسٹو 1996) کیونکہ 1953 سے پہلے کا درجہ کر دیا گیا ہوگا اور آگے بڑھ کر علیحدگی پسندی کا کوئی روک نہیں ہو گا۔ 26 جون 2000 میں نیشنل کانفرنس اسمبلی میں دفعہ 147 کے خلاف اٹانومی کی اس رپورٹ کو قانونی طور پر منظوری دی جو دستور مخالف دستاویز ہے۔ ایسا نہیں کہ جذبات میں میں کچھ ایسی باتیں قانونی طور پر کہہ رہا ہوں کہ —— سپریم کورٹ میں —— "وگن بھائی بنام یونین آف انڈیا" S.C.C. 3 (1970) 100 میں واضح طور پر یہ فیصلہ دیا ——

"بھارت میں کسی بھی لیجسلیچر (مرکز یا لوک سبھا یا صوبائی اسمبلی) کو ایسا کوئی آئینی حق نہیں جو آئین کی کسی دفعہ یا ساتویں شیڈول کی تینوں فہرستوں (یونین، سٹیٹ، کنکرنٹ) سے نکلتا نہ ہو"

# شری گولوکر گوروجی کے پوجیہ ماتا پتا جی سرینگر کو سیر و سیاحت آئے

## شری بھگوت سروپ

شری بھگوت سروپ سوئم سیوک جالندھر کے نواسی ہیں۔ 1946 میں جالندھر کے نزدیک بھگواڑہ پر سنگھ شکشا او۔ٹی۔سی (ٹریننگ کیمپ) کو منعقد ہوا۔ اُنہوں نے اسمیں حصہ لیا اور بعد میں سنگھ کے ادھیکاریوں نے اُنہیں جموں و کشمیر کو سنگھ پرچارک کو گھوشنا کی۔ کشمیر میں راشٹریہ سوئم سیوک کے روپ میں ہندی پرچارنی سبھا کو جنم دیا۔ 1950 میں ہندی پرچارنی سبھا کی شاکھا امیراکدل سرینگر مجھے مکھیہ شکشک بھی گھوشنا بھی کی ___ اپریل 1951 میں شری بھگوت سروپ جی سرینگر میں آئے اور اُنہوں نے ایک خوشی کا مقام ہے کہ آدرنیہ شری گولوکر گوروجی کے پوجیہ ماتا پتا جی سرینگر میں سیر و سیاحت میں آرہے ہیں۔ شری برج ناتھ میاں جو ہندی پرچارنی سبھا کے انچارج نے بھی لیا کہ درگا داس ڈوگرہ نے آپ میٹرک امتحان کے بعد ان چھٹیوں میں اپنے گھر بسر کر رہے ہیں۔ اور پوجیہ ماتا پتا جی کی دیکھ بھال کرنے کیلئے ان کا سنمان آدر کریں کو مقرر کر دیا۔

اپریل کے دوسرے ہفتہ جب آدرنیہ شری گوروجی کے پوجیہ ماتا پتا جی سرینگر میں آئے۔ سنگھ کے سوئم سیوکوں نے ان کا سواگت کیا ___

پوجیہ ماتا پتا جی کو سرینگر کے بارے میں جانکاری دی۔ دھرتی کا سورگ کہلانے والے کشمیر کی راجدھانی سرینگر کے بیچ سے گذرنے والا پراچین وتستا ندی اب دریا جہلم کے کنارے پر واقع سات پلوں (BRIDGES) امیراکدل۔ حبہ کدل۔ فتح کدل۔ زینہ کدل۔ علی کدل۔ نواکدل اور صفا کدل ہیں۔ پہلے مندروں کے شہر کے نام سے جانا جاتا ہے۔ حبہ کدل جو کشمیری پنڈت پریواروں والا یہ علاقہ تب چہل پہل سے بھرپور رہتا تھا۔ دن میں یہاں کے مندروں میں پوجا پاٹھ کیلئے آنے والے شردھالوؤں کیطرف سے بجائی گھنٹیوں اور وید۔ اُپنشدوں۔ بھگوت گیتا منتروں کی آوازیں گونجتی رہتی تھیں۔ یہاں کئی ودوان کشمیری پنڈت اور وئید۔ حکیم۔ ڈاکٹر رہتے تھے۔ جنکی قابلیت اور تعلیم کا سبھی طبقے یکساں طور پر عزت (RESPECT) کرتے تھے۔ یہاں مشہور حکیم پنڈت شام بٹ بھی رہا کرتے تھے۔ ان کے ہاتھوں میں بھگوان نے ایسی شفا دی ہے۔

کول مندر۔ دراہمول۔ ویرشیو ڈیرہ کے کھنڈرات مارتنڈ (مہابھارت کے پانڈوؤں کی محلات)۔ بھگوان اشونوش کے مندر اور امرناتھ گپھا آج بھی وہاں ہماری سنسکرتی (قدیم کلچر) کی داستان کہتے ہیں۔

سرینگر شہر میں شنکر آچاریہ پہاڑی پر واقع یہ شومندر (شولنگ فن تعمیر سیاہ پتھر 5 ہزار سال) کا نادر نمونہ ہے۔ سبھی کی شردھا کا مرکز رہا ہے۔ مندر کی جگہ سے سارے سرینگر شہر کا نظارہ (SCENERY) دیکھا جاسکتا ہے۔ وہاں سے عالمی شہرت یافتہ جھیل ڈل کی خوبصورتی کا مرکز مانی جاتی ہے ___ ہری پربت قلعہ اور پاتشاہی گوردوارہ ہرگوبندجی گوردوارہ قابل دید (SEEING) ہے۔

پوجیہ ماتا پتا جی کے ہمراہ میں اور شری برج ناتھ میاں۔ شری ٹکالعل ٹپلو نے بیچ ملکھی ہنومان مندر امیراکدل کے کنارے ہم ڈل جھیل کی کشتیوں میں بیٹھ گئے۔ ڈل جھیل کا پانی ایک دم شانت ٹھہرا ہوا اور منتر مگدھ کرنے والا تھا۔ جھیل کے کنارے تیرتے کھیت یہ بات سننے میں شاید اٹ پٹی لگے لیکن یہ سچائی ہے۔ شری برج ناتھ میاں جی نے جانکاری دے دی کہ جھیل کے اندر جو گھاس اُگتی جو لوگ اُسے نکال اور اکٹھا کرکے پانی کے اوپر رکھ دیتے۔ اوپر مٹی ڈال دی جاتی۔ ان کھیتوں سے ایک سے دوسری جگہ لے جا سکتا ہے۔ لکڑی کے کھمبے لگا کر ایک طرح سے اُنہیں باندھ رکھا ہے۔ اور وہاں کھیتی باڑی ہوتی ہے۔ وہ منظر جب ہم نے دیکھا تو بس دیکھتے ہی رہ گئے ___ اس جھیل کے کنارے چشمہ شاہی باغ۔ شالیمار باغ اور نشاط باغ کی ہریالی۔ رنگ برنگے پھولوں۔ باغیچے لگے ہوئے یہ تو واقعی آپ نے سورگ دیکھ رہا ہوں۔ "اگر زمین پر کہیں جنت (سورگ) ہے تو وہ کشمیر ہے"

برفیلے پہاڑوں اور ہرے گھنے جنگلوں کے درمیاں گلمرگ۔ پہلگام۔ ٹنگمرگ وغیرہ مقامات آب و ہوا کے لحاظ سے بہت خوشگوار ہے۔ اور گرمیوں میں لوگ کافی تعداد میں یہاں ٹھنڈی ہوا کا آنند لینے آتیں ہیں۔ پوجیہ ماتا پتا جی کو پہلگام کو دیکھکر یہاں ہی ڈیرا ڈال لیا ہو وہاں ایک اور بیبک خوشی کا جلسہ بھی دیکھا کشمیری چھکڑی کے گیت اور تغزل میں ساز اور آواز لوک سنگیت ہے۔ ان کا سریلاپن بھی نرالا ہے۔ اور یہی ان کی پہچان ہے۔

پوجیہ ماتا پتا جی جب واپس ناگپور سے جانے لگے تو شری برج ناتھ میاں و سرینگر کے سوئم سیوکوں سے دھنیہ واد کرتے ہوئے کہا کہ میں خوش ہو کر واپس ناگپور جا رہے ہیں۔ ناگپور میں یکم مئی 1951 کا سنگھ ٹریننگ کیمپ لگایا جا رہا ہے۔ آپ سب وہاں ضرور آئیں۔ خاص طور پر مجھے بھی کہا اور وہاں میرے گھر بھی آئیں۔ شری میاں جی نے مجھے پریرنا بھی کی۔ میں نے اپنے ماتا پتا جی سے اجازت لیکر ناگپور کی جانب روانہ ہوا۔

## اتہاسک او۔ٹی۔سی (ٹریننگ کیمپ) ناگپور [مئی 1951ء]

5 مئی 1951ء کی صبح ناگپور پہنچا اور سیدھا سنگھ کا ٹریننگ کیمپ جہاں آدرنیہ شری گوروجی اور ان کے ساتھ شری بھیا جی دانی (کیمپ کے انچارج) بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے سادر نمسکار کیا۔ کشمیر گھاٹی کا ایک سوئم سیوک ہوں۔ لیکن مقررہ وقت کیمپ میں نہ آسکا۔ آدرنیہ شری گوروجی نے مسکراتے ہوئے کہا کہ تم دیر سے آئے ہو اور کسطرح اجازت دینا مشکل ہے۔ میں نے سنمان آدر کے ساتھ کی وجہ ہے کہ آپ کے پوجیہ ماتا پتا جی جب سرینگر میں آئے اور ان کے ساتھ رہا۔ وہ ہنستے ہنستے اور مجھے کیمپ کی اجازت ملی ___ سوئم سیوکوں میں ویک کمرہ نیل سٹی ہائی سکول ناگپور نے اپنا سامان رکھ دیا۔ اسی شام 6 بجے میں نے آدرنیہ گوروجی کے نواس گھر کی طرف روانہ ہوا۔ جب مکان دیکھا کر کوئی بلڈنگ نہیں بلکہ معمولی طور پر MIDDLE CLASS ہی تھے۔

صحن میں آدرنیہ پوجیہ ماتا پتا بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے سادر نمسکار کیا اور وہ خوش ہوئے۔ چائے بسکٹ دی اور پندرہ منٹ کے بعد واپس چلا آیا۔

9 مئی کی صبح آدرنیہ گوروجی میرے کمرہ میں آئے۔ ان کا سادر نمسکار دیا۔ اُنہوں نے کہا کہ پوجیہ ماتا پتا جی آپکو دوپہر کا کھانا کو بلایا ہے جب ان کے گھر پہنچا تو آدرنیہ شری گوروجی وہاں بیٹھے تھے۔ جب کھانا کھالیا۔ میں نے اُن کی آنکھوں میں پیار کا ایک سمندر دیکھا [illegible] عظیم ہستی کا چہرہ نہیں بھول پایا ہے

# ناگپور ٹریننگ کیمپ کی اہم اہمیت - بھارتیہ جن سنگھ جنم ابھرا

ناگپور راشٹریہ سوئم سیوک سنگھ شکشن شیور او۔ٹی۔سی (ٹریننگ کیمپ) یکم مئی 1951 میں لگایا گیا تھا۔
ڈاکٹر ہیڈگیوار بھون پرکشش دو منزلہ کے ہال وہاں آدرنیہ شری گولوالکر گورو جی دو تین بھاشنوں میں کیا کرتے تھے
لیکن ایک مرتبہ 9 (نو) بھاشنوں نے ایک وشیش مہتو (اہم اہمیت) ہے۔ ہر سوئم سیوک کو بڑے دھیان
سے اور ایک ایک شبد کو شروان کر رہے تھے۔ ان بھاشنوں کا نچوڑ مجھے لگا تو پیش کر رہا ہوں:
آدرنیہ شری گورو جی نے کہا کہ

गंगे च यमुने चैव गोदावरि सरस्वति !
नर्मदे सिन्धु कावेरि जलेऽस्मिन् संनिधिं कुरु ॥

سندھو نے بنا ماتر بھومی اپورن (نامکمل) ہے۔ پرانے زمانے میں ہم نے تو اپنے دھرم شاستر کا نام بھارتیہ بھی نہیں
رکھا صرف مانو دھرم شاستر رکھا۔ ہمارے آدی کوی نے سنسکرت بولنے والوں کیلئے ہی نہیں بھارتیوں کیلئے نہیں اپودھیا کے
رہنے والوں کیلئے نہیں بلکہ تمام دنیا کو دیا۔ شری گورو جی نے کہا کہ "دنیا بھر کی ایکتا کے بارے میں ہندوؤں کی سوچ
ہی دنیاوی بھائی چارہ کا بھوشیہ (مستقبل) آدھار بن سکتی ہے۔ یہ سوچ ہے کہ ایک ہی انتر آتما سب سے موجود
ہے۔ منش ماتر کیلئے کوشش رہنے کی دوبہ پریرنا منش کے ضمیر (CONSCIENCE) میں قائم کر سکے گی۔ اس
دھرتی کی ساری جیو سرشٹی (رچی ہوئی دنیا) کو اپنا مکمل وکاس (DEVELOPMENT) کرنے کا پورا اور آزاد
موقعہ بھی اسی ہندو وچار کے ذریعے ہی دستیاب (AVAILABLE) ہو سکے گا"

قومی ایکتا اور اکھنڈتا کا ذکر ہوتا ہے۔ قومی (NATIONAL) ایکتا کو جنم داتا نسل (RACE) بھی بتائی گئی ہے۔ لیکن
آخر کی قومیت (NATIONALITY) ہے کیا؟ اس کا نام کیا ہے۔ رنگ کیا ہے۔ لوگوں کے ایک بھیڑ بھاڑ (CROWD) کو ہی
راشٹر (NATION) نہیں کہہ سکتے۔ ایک دیش۔ ایک جنتا۔ یکساں پرمپرا (روایات)۔ ہسٹری اور سنسکرتی (کلچر) کے ناتے
بانے میں بنے سماج کو ہی راشٹر یہ قوم کہتے ہیں۔ یہ ہزاروں برسوں چلا آ رہا ہے کہ وید پران، اپنشد سے چلی ہے
کہ یہ دھارا۔ راشٹر (قوم) کا سمبندھ قومیت سے ہے۔ جو اس کی شناخت (پہچان) ہے۔ اس کا مذہب یا طرز
عبادت (خدا کی بندگی) سے کوئی سمبندھ نہیں ہے۔
بھارت کی پرانی آبادی 98 فیصد مسلمانوں کے بزرگوں کے ہندو تھے۔ ہم ہندوستانی ایک قوم ہیں۔ ہزاروں
برسوں کے ثبوت ہیں کہ آریہ (ہندو) راشٹر دھرم نے کوئی پنتھ یا فرقہ نہیں ہے۔ یہ تو سینکڑوں الگ الگ
پنتھوں کا سموہ ہے۔ سبھی کا پوجا یا عبادت کا طریقہ اور دھارمک گرنتھ (قرآن۔ بائیبل) الگ الگ ہیں۔
مورتی کرنے والا ہندو ہے۔ اور نراکار (آریہ سماج) کی پوجا کرنے والا ہندو ہے۔ ان پھولوں رنگ برنگے کی خوشبو
اور ہمارے بھارتیہ قومی دھارا سے ہیں۔ اور ہندو سنسکرتی کے آدھار پر "راشٹر" ہمیشہ "خود" سے اوپر رہا ہے۔
سبھی فرقوں کیلئے قوت برداشت رہا ہے۔ ان کا تو سب برابر و یکساں کو احترام (RESPECT) کرتے ہیں۔ ہندو
ایک وشال سمندر ہے جسمیں پنتھوں و فرقوں کی ندیاں ملتی رہتی ہیں۔ چنانچہ پنتھوں۔ فرقوں وغیرہ کی کسوٹی
(TOUCHSTONE) کر بھارت ماتا کو — ماتر بھومی۔ پتر بھومی اور پنیہ بھومی ہے۔
بھارت میں سے دھرم کا مطلب ہے کہ "دھرمو داریتی دھرما" — جو دھارن کرنے کے لائق ہو۔ وہی دھرم ہے —
رحم۔ معافی۔ پیار۔ سچائی۔ انسانی فرض اور مانوتا (اخلاق)۔ یہ سب ہی دھارن کرنے والے لائق ہیں۔ وہ دھارمک ہے
دھرم تو دھارن کرنے لائق ہے۔ یہ ہمیشہ رہنے والا ہے۔ دھرم اور سیکولرازم ایک دوسرے کے متبادل (بدل) ہیں۔

شری گولوالکر گورو جی کے بعد سنگھ کے پرچارکوں جیسے سرو شری بھیا جی دانی۔ بالا راؤ دیورس۔ مادھو راؤ مولے۔
یادو جوشی اور پروفیسر بلراج مدھوک نے بھی اپنے اپنے سنگھ بھارت میں سچی اور خالص بھارتیتا قائم کرنا چاہتا ہے۔
وہ سچی راشٹر بھاونا اور راشٹر چیتنا قائم کرنا ضروری ہے۔ پروفیسر مدھوک نے اپنے بھاشن میں سنگھ کے علاوہ کے ساتھ سیاست نے
موڑ دیا۔ 1948 میں مہاتما گاندھی جی کی ہتیا کے بعد پوجیہ شری گورو جی چیف سنگھ کو گرفتار اور سنگھ پر پابندی
لگا دی۔ گاندھی جی کو قتل کیلئے بھی یہی دوشی ہے۔ راشٹریہ سوئم سیوک سنگھ کے خلاف پنڈت نہرو پردھان منتری نے
الزام یہ ہے کہ قتل کیا۔ اسکا پورا حال گاندھی جی کے قتل کے مقدمہ میں ظاہر ہو گیا تھا۔ بھارت کے سابق اٹارنی جنرل
سی کے دفتری اس مقدمہ میں سرکاری وکیل تھے لیکن حیرانی ہے کہ شری دفتری نے سنگھ کو پیٹنے کی غرض سے ایک شبد
بھی زبان سے نہ نکالا۔ پنڈت نہرو نے سردار پٹیل اپ پردھان منتری کی چٹھی میں انہوں نے کہا — "آپ نے باپو کی
موت کے بعد کے دکھدائی واقعات کے بارے میں جو کچھ لکھا ہے... سنگھ کے نیتا سے سادھارن ڈھنگ سے بات چیت
میری ہوئی۔ میں محسوس کرتا ہوں کہ وہ کلچر اور سوشل معاملات تک رہی... میرا یہ ہے کہ باپو کی موت سنگھ کی
سازش کا نتیجہ نہیں ہے... کانگرس ورکنگ کمیٹی نے جو فیصلہ سنگھ کے بارے میں کیا وہ غلط ہے" —
لیکن بعد ازاں عدالت نے شری گولوالکر اور ہندو مہاسبھا کے ویر ساورکر کو انہیں باعزت رہا کر دیا گیا —
پروفیسر مدھوک نے آخیر میں کہا کہ ہندو کے مفادات کی حفاظت کیلئے ایک سیاسی پارٹی کو بنائی جائے۔
دہلی کے سنگھ پرچارک شری وسنت راؤ اوک نے بھی نئی سیاسی پارٹی قائم کرنا ضروری ہے۔ پوجیہ گورو جی اور دوسرے سنگھ
پرچارکوں نے سیاسی پارٹی کے نظریے کو بھی پسند کیا۔ شری وسنت راؤ اوک نے ڈاکٹر شیاما پرشاد مکرجی کے بہت اچھے تعلقات
تھے۔ او۔ٹی۔سی کیمپ کے خاتمہ پر شری گورو جی نے ڈاکٹر مکرجی سے بات چیت ہوئی۔ اس کے بعد بھارتیہ جن سنگھ کا جنم ہوا۔
اس کے پہلے پردھان ڈاکٹر شیاما پرشاد مکرجی تھے۔ جبکہ پنڈت مولی چندر شرما جنرل سیکریٹری اور پنڈت دین دیال اپادھیائے اس
کے سنگٹھن سیکریٹری تھے۔ بھارتیہ جن سنگھ میں بہت سے سنگھ پرچارکوں میں شامل ہوئے۔ سرو شری اٹل جی۔ ایڈوانی جی۔ پروفیسر مدھوک وغیرہ تھے

# ودیارتھیوں کا عظیم آندولن 1952 - قومی ایکتا کا مظہر ترنگا جھنڈا لہرانا

کشمیر کی "جمہوریت" جو بڑی "حسین" "بڑی دلکش" اور جوانی "شباب اور کوفن وہنی چہرہ نیلم پری آئی تھی - لیکن عوام کو جیسے ایک دیدار (SIGHT) جھلک بھی نہیں دیکھی - ایک ڈرامہ خود ساختہ (FAKE) اسمبلی نے شیخ محمد عبداللہ کی ہدایت کاری میں بھی ہوا تھا۔ انتخابات کے تھے۔ پرجا پریشد کے اُمیدوار کے کاغذات نامزدگی (NOMINATION) 59 میں سے 44 امیدواروں کو چھینہ نقائص اور نقطے کو رد کردیا گیا تھا۔ اس کی مثال جمہوریت میں نہ کبھی پہلے سُننے میں آئی ہو اور نہ بھوشیہ (مستقبل) میں کبھی نہ آئی ہو۔ ہوا کا رُخ پہچانتے اور نوشتۂ (WRITING) دیوار پڑھکر اس جماعت کے رہنماؤں نے الیکشن کا بائیکاٹ کا اعلان کیا۔ ابھی وہ اس چوٹ کو سہلا ہی رہے تھے اور اس کے دُکھ کے درد بھرے آنسوؤں ہی بہا رہے تھے۔ تابغیر شعوری (WISDOM) طور پر 15 جنوری 1952 کو گاندھی میموریل کالج جموں کے ودیارتھیوں نے اُنہیں موقعہ فراہم کیا کہ وہ اپنی سیاسی شطرنج (CHESS) کا مظاہرہ کریں۔

15 جنوری 1952ء کو کالج کے احاطہ میں جموں شہر اور اس کے اردگرد نزدیک کے کالجوں کے طلبا کے جسمانی ورزشوں کا اہتمام کیا گیا تھا۔ اس تقریب (FUNCTION) میں شیخ محمد عبداللہ وزیراعظم نے طلبا کے مارچ پاسٹ کی سلامی لی۔ اِسی دوران گورنمنٹ کالج کے ودیارتھیوں نے ترنگے جھنڈے کی بجائے نیشنل کانفرنس کا ہل جھنڈا لہراتے پر زوردار مظاہرہ کیا۔ ان کی رہنمائی شری وید مترا صدر اور شری یش بھسین جنرل سیکریٹری سٹوڈنٹس نیشنل ایسوسی ایشن اور ممبران سروشری چمن لعل گپتا۔ تلک راج شرما۔ وید پرکاش چوہان۔ رام سروپ گپتا سنگھ پرتوار وغیرہ تھے

18 جنوری کو کالج کے پرنسپل نے کالج میں زیر تعلیم دو لڑکوں وید متر اور یش بھسین سے بے ضابطہ ڈسپلن کے پاداشِ میں جرمانہ اور نیک چلنی کی ضمانت طلب کی۔ کالج کے ودیارتھیوں کی جانب سے پرنسپل کو الٹی میٹم دیا گیا کہ وہ 24 گھنٹوں کے اندر اندر اپنے احکام واپس لے ورنہ ہم اس معاملے کی سنجیدگی سے نوٹس لیں گے۔ جس کے نتیجے میں اگر کوئی ناخوشگوار اور عمل ظہور پذیر ہوگا تو اس کی تمام تر ذمہ داری حکام پر عائد ہوگی۔

کالج کے پرنسپل نے وہ رویہ و روش نہ بدلا۔ چنانچہ ودیارتھیوں کی رائے میں ایک آندولن شروع کردیا جائے۔ ودیارتھیوں کی جانب سے روزانہ 3 ودیارتھی کالج کے احاطہ میں بھوک ہڑتال یعنی مرن برت کی شروعات ہوگی ——

| 25 جنوری کا پہلا گروپ | 26 جنوری کا دوسرا گروپ | 27 جنوری کا تیسرا گروپ |
|---|---|---|
| 1. شری تلک راج شرما۔ | 1. شری وید پرکاش چوہان - | 1. شری چمن لعل گپتا - |
| 2. شری وشوپال گپتا - | 2. شری اوم پرکاش گپتا - | 2. شری رام سروپ گپتا - |
| 3. شری رام سروپ - | 3. شری ہری سرن - | 3. شری یش پال پوری - |

27 جنوری میں پولیس نے ان بھوک ہڑتالیوں کو گرفتار کرکے سینٹرل جیل میں بند کردیا۔ لیکن وہاں بھوک ہڑتال میں جاری رکھا۔ پولیس نے طلبا کے نیتاؤں کو پکڑ دھکڑ شروع کردی۔ سروشری ویدمتر۔ ہردیو۔ دوارکاناتھ گپتا۔ پون سنگھ۔ گھنشیام۔ ستیہ پال گلاٹی وغیرہ 21 طلبا کو گرفتار کرکے سینٹرل جیل میں رکھا گیا۔ اُنہوں نے بھی کل سلسلہ بھوک ہڑتال کو جاری رکھا۔ شری یش بھسین کو انڈر گراؤنڈ ہونے کی وجہ سے اس آندولن کی رہنمائی کرنا پڑا۔

ودیارتھی آندولن بھڑک اُٹھی اور جموں صوبہ کے کونے کونے میں بھی جوالا بھڑک اُٹھی۔ جموں شہر کی مہلاؤں کی رہنمائی پروفیسر شکنتلا شرما۔ پاروتی۔ سوشیلا چوہان۔ کرشنا دیوی بڑو۔ سہاگ رانی۔ سوشیلا مینگی وغیرہ روزانہ پربھات پھیریاں ہوتے پڑیں۔ پرجا پریشد کے نیتاؤں تے جلسے و جلوس بھی ہونے لگے۔

29 جنوری کو ہی طلبا کالج کے ہزاروں نے مظاہروں میں شرکت کی اور کئی دوسرے کالجوں کے طلبا بھی اُن کی حمایت کو آئے۔ ان سبھی نے مکمل کالج کی لیبارٹی کو تہس نہس کرکے بھگدڑ مچائی۔ اسی دوران گردھاری لعل تندہ اور سردار نارا سنگھ کالج کے پرنسپل سے ملنے آئے۔ اُنکی ہدایت پر طلبا منتشر ہوئے۔ اُنہوں نے کالج کے پرنسپل کو مشورہ دیا کہ وہ اپنے فیصلہ پر نظر ثانی (REVIEW) کرے۔ کالج کے انتظام بھی غور ہی کررہا تھا کہ 6 فروری کو پرجا پریشد کے جنرل سیکریٹری درگا داس ورما اور نیتاؤں سنت رام بڑو ایڈووکیٹ اور شمبھو داس نے پرنسپل کو غیر مشروط پر احکام واپس لینے کی وارننگ دی۔

6 فروری طلبا نے ایک مقامی سینما ہال پر ہلہ بول دیا اور راہ چلتی سرکاری گاڑیوں پر پتھراؤ کے تشدد آمیز کاروائیوں کا آغاز کیا۔ پرجا پریشد کے پردھان پنڈت پریم ناتھ ڈوگرہ نے اپنے بیان میں ہند کا آئین مکمل طور پر لاگو کا مطالبہ کیا۔ شیخ شاہی کے خلاف نعرے بلند کو دوبارہ شروع کردیا کہ ایک ودھان ایک پردھان اور ایک نشان کے بگڑتے حالات سے مقابلہ پانے کیلئے حکومت نے ڈیفنس کا دفعہ 50 جموں شہر اور اس کے اردگرد 5 میل علاقے پر لاگو ہوا۔ اس کے حالات سدھر کے بجائے بے قابو ہوگئے جسکی بنا پر شہر کو فوج کے حوالے کرکے 72 گھنٹے کا کرفیو لاگو کیا گیا۔ پنڈت پریم ناتھ ڈوگرہ اور پرجا پریشد کے نیتاؤں سروشری دھنتر سنگھ۔ گیا نچند صداورتی۔ مالک چند بھاٹیہ اور مہاشہ بشن پال کو گرفتار کردیا۔ اسی دوران سینٹرل جیل میں بھوک ہڑتالیوں جو زندگی اور موت کشمکش کو دیکھکر سرکاری عوام نے ان طلبا کو بذریعہ سرکاری گاڑیوں کو اپنے اپنے گھر پہنچا دیا۔

شری شیام لعل شرما پرلیشدی سنگھٹن سیکریٹری انڈر گراؤنڈ اور شری سنت رام بڑو کو دہلی پہنچے۔ شری گوپالا سوامی آئینگر اور اپوزیشن پارٹیوں سے ملے۔ ممبران پارلیمنٹ سروشری ڈاکٹر مکرجی (بھارتیہ جن سنگھ کے پردھان) این سی چٹرجی (پردھان ہندو مہاسبھا) دیش پانڈے، رام نارائن سنگھ۔ ایچ وی کامتھ، ایس-این سکسینہ اور شکنتلا نائیر کا مشترکہ بیان مورخہ 2 مارچ 1952ء میں جاری کیا اور کہا کہ ان کا غصہ اظہار کیا۔ ریاست جموں وکشمیر کا بھارت ترنگا کا مظہر ایکتا کا ضامن ہے - 5 اپریل شری آئینگر جموں میں تشریف آئے وہاں شیخ محمد عبداللہ نے ڈرامائی طور پر کہ پرجا پریشد کے نیتاؤں اور طلبا کے نیتاؤں کو رہا کیا گیا - ودیارتھیوں کے عظیم آندولن کو کامیابی کا فخر حاصل ہے۔

# کشمیر کی امتیازی (DISTINCTIVE) حیثیت کیوں؟ شری پریم ناتھ ڈوگرہ

سچی راشٹریتا کے آدھار پر لوک تنتر (جمہوریت) کا نرمان اور بھارت کی ایکتا کی رکھشا پرجا پریشد کا سنگ بنیاد رکھتے وقت ہمارے سامنے یہی دو بڑے سدھانت (اصولوں) تھے۔ آج یہ کہتے ہوئے فخر محسوس ہوتا ہے کہ ظلم و جبر کی آندھیاں ہمیں اپنی راہ سے بھٹکا نہ سکیں۔ اور ملک کی ایکتا کی رکھشا کا جو پرن (سوگندھ) ہم نے لیا تھا۔ بھاری مشکلات کے باوجود رکھشا کا جو پرن اپنے میں ڈٹے رہ کر برابر بڑھتے جا رہے ہیں۔ امر شہید ڈاکٹر مکرجی کے مہان بلیدان اور دیش بھگت جنتا کی بیش بہا قربانیوں کا نتیجہ ہے کہ ریاست کے بھوشیہ (مستقبل) سے متعلق پیدا شدہ خطرات نہ صرف ٹل گئے۔ بلکہ آج وہ کنارے صاف نظر آنے لگے ہیں جن تک پہنچنے کا ہم نے حلف (پرن) اٹھایا تھا۔ لیکن ہماری واضح پالیسی اور قوم پرستانہ نظریہ کے باوجود ہمیں کچھ لوگ آج بھی فرقہ پرست کہہ کر پکارتے ہیں۔ میرا ان کے بارے میں یہی کہنا ہے کہ یا تو وہ قوم پرستی اور دیش بھگتی (حب الوطنی) کے تقاضوں سے بے بہرہ (UNFORTUNATE) ہیں یا پھر وہ جان بوجھ کر اپنے ذاتی اور سیاسی مفاد کیلئے ایسی الزام تراشی کرتے ہیں۔ پرجا پریشد کا واضح نظریہ یہ ہے کہ کنیا کماری دکن سے لیکر کشمیر شمال تک بھارت ایک دیش ہے۔ اس میں بسنے والے ایک قوم ہیں۔ مذہب کے آدھار پر قوم کو تقسیم نہیں کیا جا سکتا۔ جو لوگ بھارت میں بسنے والے مسلمانوں کو الگ قوم سمجھتے ہیں۔ ان کے سامنے قومیت (NATIONALITY) کا تصور نہیں۔ کسی ملک کی قومیت کسی ایک یا کچھ لوگوں کے بنانے سے نہیں بنتی بلکہ راشٹر (NATION) ہزاروں برسوں سے یہاں رہ رہے ہیں۔ ہمارے بزرگوں نے اس دھرتی پر جنم لیا ہے۔ ہماری ماں ہے۔ کسی قوم کے اندر ایشور۔ خدا۔ گاڈ (GOD) کو ماننے کے مختلف وچار ہو سکتے ہیں۔ کوئی مندر کا پجاری کوئی گرجے کا پجاری یا مسجد کا پجاری ہو سکتا ہے۔ لیکن ایشور یا خدا کے ماننے کیلئے الگ راستوں سے یہاں رہنے والوں کی قومیت نہیں بدل سکتی۔ ہمارے ماں باپ اور بزرگ نہیں بدل سکتے۔ اور کلچر و تمدن نہیں بدل سکتا۔ کسی قوم کو کلچر و تمدن روایات ہی اس کی قومیت کا منبع (SOURCE OR ORIGIN) ہوتی ہیں۔ صدیوں کی پرانی تاریخ۔ وید۔ پران۔ اپنشد۔ رام۔ کرشن۔ رحیم۔ رس خان۔ دشمیش گوبند سنگھ ان سب سے مل کر ہی ہماری سنسکرتی کی پوتر دھارا بنی ہے۔ یہ یاد رکھنا ہوگا کہ بھارت کی قومیت کی گنگا ہی ہندو سنسکرتی کی پوتر گنگوتری سے نکلتی ہے۔ ایک عظیم قوم مسلمان لیڈر جسٹس محمد کریم چھاگلہ نے جب یہ کہا تھا کہ ان کے رگوں میں بھی صدیوں پرانے بھارتیہ پرکھوں کا خون دوڑتا ہے تو وہ بالکل ٹھیک تھی۔ بھارت میں ہندو اور مسلمان میں کوئی فرق نہیں ہے۔ آنجہانی نے ایک بار گورداسپور میں اپنی تقریر میں اسی موضوع پر بڑے ہی کھلے الفاظ میں اسکا ذکر کیا تھا۔

"I AM MUSLIM BY RELIGION, BUT HINDU BY NATIONALITY."

"یعنی میں مذہبی نظریے سے مسلم مذہب سے ہوں مگر میری قومیت ہندو ہے"

ہندوؤں کو ایک طرز عبادت (پوجا پاٹھ) نہیں اسلئے بنیادی طور پر یہ سمجھنے کی ضرورت ہے کہ ہندو ایک طرز (STYLE) زندگی ہے۔ کلچر ہے اور اس ملک کی قومیت کا منبع (SOURCE) ہے۔ ہندو ایک عظیم سمندر ہے۔ جسمیں مختلف فرقوں اور پنتھوں و مذاہب کی ندیاں آکر ملتی رہتی ہیں۔ تو اس لئے پرجا پریشد یہی سدھانت کو لیکر کھڑی ہوئی ہے۔

جب ہم کہتے ہیں کہ جموں و کشمیر بھارت کا اٹوٹ انگ ہے اور ریاستی و ہندوستانی کے درمیان امتیاز (بھید بھاؤ) روا رکھنا قومی ایکتا کے خلاف ہے۔ یہ کسی بنیاد پر کہتے ہیں۔ ایک تو مہاراجہ ہری سنگھ نے حسب اختیارات ریاست کا الحاق بھارت کے ساتھ کیا۔ یہ الحاق جہاں قانونی اور آئینی طور پر مکمل ہے۔ وہاں ریاست کو بھی بھارت کا اٹوٹ انگ کرنے میں ہمارے سامنے کچھ اور بھی بنیادی باتیں ہیں۔ کشمیر ہزاروں برسوں سے بھارت کا حصہ رہا ہے۔ جب بھارت کا آئین بن رہا تھا۔ تو اس آئین کے نرمان میں شیخ محمد عبداللہ بھی شامل تھے۔ اور جب وہ آئین مکمل ہوا تو اس پر شیخ عبداللہ کے ہندی بھاشا دستخط موجود ہیں۔ اس آئین کے مطابق ریاست جموں و کشمیر کو بھارت کا ایک حصہ قرار دیا گیا ہے۔ اور اسمیں یہ صاف طور پر درج ہے کہ جب ایک بار کوئی ریاست میں شامل ہو جائے تو اُسے واپس جانے کا آئینی طور پر کوئی حق نہیں رہتا۔ کشمیر کا الحاق ایک بار ہونا تھا۔ سو وہ ہو گیا۔ اب اس کے بدلنے کا حق کسی کو نہیں پہنچتا۔ شیخ صاحب ملک کی بنیاد کو چیلنج کرکے کوئی کوئی بھی بات کیوں نہ کریں۔ ہم سے بھارت کے دشمنوں کے سوائے کوئی سننے کیلئے تیار نہ ہوگا۔ آج جبکہ ریاست جموں و کشمیر دنیا بھر کی نگاہوں کا مرکز بنا ہوا ہے۔ اور دیش کے دشمن کشمیر کے سوال کو طرح طرح کی سازشوں میں مصروف ہے۔

اس قسم کی خطرناک سازشوں کو دلیش کے دوسرے حصوں میں بھی پروان چڑھنے دیا۔ امر شہید مکرجی کے لفظوں میں:-

"بھارت کی ایک ایک انچ بھومی پر بھارت کے 35 کروڑ جنتا کا ادھیکار ہے۔ کسی خاص حلقے میں رہنے والی کسی جماعت یا لوگوں کا نہیں۔ کشمیر بھارت میں ہے اور تھا ہے، اور جو لوگ بھارت میں نہیں رہنا چاہیے جہاں دل چاہیے جا سکتے ہیں۔ لیکن اپنے ساتھ بھارت کی ایک انچ بھومی کو نہیں لے جا سکتے۔"

پرجا پریشد روز اول سے ہی اسی نظریہ کو لیکر کھڑی ہوئی ہے۔ اور جموں و کشمیر میں برسر اقتدار نیشنل کانفرنس حکمرانوں کے قومی ایکتا کے خلاف نظریات کی مخالفت کرتی چلی جا رہی ہے۔ دیش بھگت عوام نے اس کے جھنڈے تلے دیش کی ایکتا لیکن ابھی بہت کچھ حاصل کرنا باقی ہے۔

# شیخ نیشنل کانفرنس کے متعلق غلط فہمیاں۔

شیخ عبداللہ اور نیشنل کانفرنس کے بارے میں پنڈت پریم ناتھ بزاز کے خیالات رکھتے تھے۔ انہیں جاننے کیلئے لازم ہے کہ تحریری کا جائیزہ لیا جائے۔ اس ضمن میں سرینگر اخبار "ہمدرد" مورخہ ۱۵ جون 1947 کا ایک اداریہ بعنوان "نیشنل کانفرنس کے متعلق غلط فہمیاں" کا اقتباس ملاحظہ فرمائیے :-

"سب سے غلط فہمی ریاستی عوام میں نیشنل کانفرنس کی نمائندہ پوزیشن کے متعلق ہے۔ کانگریسی لیڈر چاہے جواہر لعل نہرو ہو یا آچاریہ کرپلانی، ڈاکٹر پٹا بھائی سیتا رمیہ ہوں یا جے پرکاش نرائن کہتے پھرتے ہیں کہ نیشنل کانفرنس ریاست کشمیر کے چالیس لاکھ لوگوں کی نمائندہ جماعت ہے یہ بالکل بے بنیاد ہے خود کانگریسی لیڈروں کے خیالات بیانات سے ہی ثابت کیا جا سکتا ہے کہ ایسی کوئی بات نہیں۔ ریاست کے چالیس لاکھ لوگوں کی غالب اکثریت پر اعتمار اور بھروسہ نہیں —— نیشنل کانفرنس کو غیر مسلموں (ہندو، سکھ، عیسائی وغیرہ) میں کوئی اقتدار حاصل نہیں درست ہے کہ چند ہندو اس جماعت کے ساتھ ہیں۔ لیکن وہ اس لئے نہیں کہ اس پارٹی سے محبت ہے۔ بلکہ اس لئے اُن کا خیال ہے کہ نیشنل کانفرنس، کانگریس پارٹی کا آلہ کار (کام کا ذریعہ) ہے۔ اور اس کو مسلمانان ہند اور پاکستان کے خلاف استعمال کیا جا سکتا ہے۔"

نیشنل کانفرنس کی غلط فہمی کہ ریاست کے چالیس لاکھ لوگوں کی اکثریت کا جائیزہ اعداد و شمار لیا جائے —— 1941 میں مردم شماری (CENSUS) سے عیاں ہے ریاست جموں و کشمیر کی کل آبادی ۴۰ لاکھ تھی۔ کشمیر وادی کی تقریباً 14 لاکھ (چودہ لاکھ) تھی۔ کشمیری زبان بولنے والے 21.5 فیصد تھے۔ جسمیں کشمیری پنڈتوں کی آبادی ۳ لاکھ تھے۔ یہ بھی دلچسپ کی بات ہے کہ کشمیر وادی کے کشمیری زبان بولنے والے مظفرآباد ایک فیصد سے زیادہ کٹ گئے تھے۔ ان کے علاوہ گلگت، اسکردو، بلتستان، کھمبر، نقطہ، دیوا بٹالہ، کوٹلی، جھنگڑ، منگلہ، پونچھ کا حصہ علی بیگ گوردوارہ کے آس پاس کا تمام علاقہ 1947 میں پاکستان کے قبضہ میں ہے۔ اسلئے کشمیری زبان بولنے والے صرف ۲۰ فیصد کشمیر وادی میں ہیں۔ جسمیں کشمیری پنڈتوں کی فیصد 5 موجود تھی۔ وہ انہیں بھارت کے ایجنٹ ہیں۔ اور ان کے ساتھ نیشنل کانفرنس سے کوئی سروکار نہیں تھا۔ کشمیر وادی میں 15 فیصد سنی مسلمان شیعہ مسلمان کو بھی منقسم تھا۔ اسمیں سنی مسلمان ۶۰ فیصد شیعہ مسلمان ۴۰ فیصد تھا۔

شیخ عبداللہ کی صدارت نیشنل کانفرنس کا سنی اور شیعہ کا تنازعہ ابھرنے لگا۔ ان کے دور میں سنی جیسے شیر اور شیعہ جیسے بکری سے منسوب ہونے لگا۔ پیغمبر محمد صاحب کے نواسے حضرت امام حسین کی شہادت محرم الحرام کے دن ہر برس شیعہ مسلمان مناتے تھے۔ شیعہ مسلمان جو اسلام کے تین خلیفوں (خلیفہ کا روحانی عہدہ۔ نبی کی جانشینی) کو گالیاں دیتے تھے۔ شیعہ مسلمان جو سُنیوں کے اسلامی قانون انہیں مانتے تھے۔ اسی کی بنا پر محرم الحرام کے دن شیعہ لوگ کے جلوس میں شیر (سنی) بکری (شیعہ) میں سر پھٹول اور کشت و خون (KILLING CARNAGE) ہوتی رہتی تھی۔ شیعہ لوگوں نے کبھی بھی شیخ عبداللہ کو اپنا لیڈر نہیں سمجھتے تھے۔

شیخ عبداللہ کی حکومت میں ضلع بارہ مولہ کی تحصیل اوڑی، کرناہ، ٹنگوال کی اکثریت گوجر، بکروال، پنجابی ڈوگری زبان والوں نے شیخ عبداللہ کی رہنمائی کی ساکھ نہ تھی۔ ضلع کپواڑہ کی اکثریت گوجر بکروال بھی نیشنل کانفرنس کی حمایت نہ تھی۔ کشمیر وادی کے صرف ایک یا دو لاکھ سنی ماہی گیروں (دریا جہلم کے کشتی وان) نے شیخ عبداللہ کو لیڈر سمجھتے تھے۔ اضلاع اننت ناگ۔ سرینگر اور بارہ مولہ آدھا یعنی 2$\frac{1}{2}$ اضلاع مزدور ہیں۔

اس کے بعد میں آپکو بتاؤں گا کہ ریاست سے مسلمان خاص طور پر گوجر بکروال کشمیری مسلمان انہیں اپنے سے گھٹیا سمجھتے ہیں۔ لیکن ان کی اکثریت (17 فیصد کی آبادی جموں و کشمیر) کا فائیدہ بھی ہم اٹھاتے ہیں۔ ویسے بھی ان گوجر بکروال مسلمانوں کے مفاد اور جموں کے مفاد یکساں تھے۔ بولی اور لباس کے نظریہ سے بھی وہ کشمیریوں سے الگ اور جموں کے دوسرے لوگوں کے ساتھ ایک روپ ہیں۔ گوجر اپنے آپ کو بھگوان کرشن کا خاندان مانتے ہیں۔ اور انہیں اپنی ہندو پرمپرا سے پریم بھی ہے۔ جموں کے رہنے والے ہندو مسلمان ایک ہی نسل سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان کے سماجی رسوم طرز معاشرت (WAY OF LIVING) میں یکسانیت ہے، ان کا کلچر، سبھیتا (تہذیب) اور تاریخی روایات مشترک ہیں۔ تاریخ گواہ ہے کہ وہ کسی بھی عقیدے یا مذہب کو مانتے ہوئے آپسمیں مل جل کر رہتے تھے مہاراجہ رنجیت دیو نے جموں شہر میں مسلمانوں کیلئے شاندار مسجد رست گڑھ میں تعمیر کروائی۔ لاہور کے گورنر کی بیگم کیلئے ایک شاندار بلڈنگ تعمیر کروائی گئی جسے حویلی بیگم کہا جاتا تھا جہاں آج آل انڈیا ریڈیو جموں ہے۔ افغانوں کیلئے نئی بستی تعمیر ہوئی جو ان کے نام محلہ افغان سے منسوب آج بھی اپنی داستان سنا رہی ہے۔

## بھارت کی یونین کے ساتھ الحاق قانونی مکمل ہے۔ کشمیری لیڈرشپ مصنوعی دستاویز الحاق کا راگ ہوتی لگا!

فروری ۱۹۴۸ء کو جب شیخ عبداللہ نے لنڈن کے روزانہ "ڈیلی گراف" کو انٹرویو دیا کہ جسمیں انہوں نے کہا کہ کشمیر کا مسئلہ کا ایک حل یہ ہو سکتا ہے کہ کشمیر کو آزادی حکومت ہند کو منظور دے دی جائے۔ شیخ صاحب نے بھارت پہنچنے پہلے ہی ٹیلیگراف نے سب سے بڑی اہمیت کو شائع کر دیا گیا۔ اس سے پورے بھارت میں شیخ عبداللہ کے خلاف ناراضگی کا اظہار کیا گیا۔ اخباروں میں نقطہ چینی اور سیاسی لیڈروں کو حیرت زدہ ہو کر رہ گئے۔ شیخ عبداللہ کے اصلی ارادے کھول کر سامنے آگئے۔ ہر جا پر لیڈر پروفیسر بلراج مدھوک کو خدشہ اور ان کی نومبر ۱۹۴۷ میں کی گئی شیخ عبداللہ کے ارادے آزاد کشمیر کو مدنظر کر کے کانگریسی لیڈروں میں آ فعل بیچقل ہونے لگی۔ شیخ عبداللہ کے دہلی پہنچتے ہی ہم سے اپنے نواس پر بلایا۔ انہوں نے پوچھا کہ کیا تم سردار پٹیل وزیر داخلہ حکومت ہند نے کشمیر کو آزادی چاہتے ہو؟ انہوں نے کہا کہ بھارت اس کیلئے تیار ہے۔ ہم اپنی فوجیں کشمیر سے واپس بلا لیتے ہیں۔ یہ سنتے ہی شیخ عبداللہ کے پاؤں تلے کی زمین کھسکنے لگی۔ وہ جانتا تھا کہ بھارت کی فوجیں کشمیر سے واپس کے نکلتے ہی پاکستان کشمیر پر قبضہ کر لیگا۔ تب وہ کشمیر کا سلطان نہیں بلکہ پاکستان کا قیدی بنے گا۔ اس کے بعد کچھ دیر تک آسنے اس بات کو منہ سے نہیں نکالا ہندوستانی دوست سمجھ گئے ہیں کہ وہ کون سی بولی بول (شیخ عبداللہ) رہے ہیں۔ سیدھے سادھے لفظوں میں وہ چاہتے ہیں کہ کشمیر کا وہ حصہ جو آزاد کشمیر کے اس پار ہے، پورے طور سے ہندوستان میں مدغم (ACCESSION) ہو جائے اور ہندوستان کے آئین مکمل طور پر اس پر حاوی (DOMINATION) ہو۔ دوسری طرف بڑی اکثریت نے جن بنیادوں پر بھارت سے اپنا ناطہ ہے وہ اس سے آگے جانے کی تیار ہی نہیں ہے۔ گویا رسی کشی (رسی کا سانپ بنانا) الحاق (ACCESSION) اور ادغام (INTEGRATION) میں ہے۔ یہ تخیل (INTEGRATION AND ACCESSION) ایک ہے۔ (دو ایسے آئینی رشتے ہیں جو ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔ ادغام (integration) بالکل غلط و بے بنیاد ہے۔ ریاست جموں و کشمیر کے لوگوں میں نے یقیناً بھارت کی یونین کے ساتھ الحاق کیا ہے جو عملاً اور قانونی مکمل ہے۔ لیکن کشمیری لیڈروں نے ریاست کو بھارت میں مدغم MERGED نہیں کیا ہے۔ کشمیری گرگٹ نما سیاست نے ایک جانب حکومت ہند کو راہ میں مشکلات کھڑی کیں۔ دستاویز الحاق کو مصنوعی دستاویز الحاق کا راگ ہونے لگا۔ حکومت ہند کو پریشان کر دیا۔

